جون ۹۳

MAKTABA AL-RISALA
1439 OCEAN AVE. # 4C
BROOKLYN, N. Y. 11230
TEL.: (718) 258-3435

# الرسالہ
# Al-Risala

زیر سرپرستی
مولانا وحید الدین خان
صدر اسلامی مرکز



اخلاق کے ذریعہ دل کو جیتا جا سکتا ہے
اور دل کو جیتنے کے بعد کوئی اور چیز باقی نہیں رہتی
جس کو جیتنے کی ضرورت ہو







## ISLAM AS IT IS

*By Maulana Wahiduddin Khan*

Pages 114 Rs. 40

In *Islam As It Is,* Maulana Wahiduddin Khan presents the fundamental teachings of Islam in a manner which will appeal directly to both general readers and students of Islam.

Simple and straightforward in style, *Islam As It Is* gives the reader an accurate and comprehensive picture of Islam — the true religion of submission to God.

## GOD-ORIENTED LIFE

*By Maulana Wahiduddin Khan*

Pages 186 Rs. 60

The traditions – Sunnah – of the Prophet Muhammad, upon whom be peace, and the lives of his companions and those closely associated with them, serve as a major source of religious enlightenment in theory and in practice. This book endeavours to present these ideas in the simplest and most direct way. In that it culls from authentic sources the sayings and deeds of the Prophet and those inspired by him, it brings to us a complete and, above all, human picture of true Islamic behaviour.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

MAKTABA AL-RISALA
1439 OCEAN AVE. # 4C
BROOKLYN, N. Y. 11230
TEL.: (718) 258-3435

# الرسالہ

اردو، ہندی اور انگریزی میں شائع ہونے والا اسلامی مرکز کا ترجمان

جون ۱۹۹۳، شمارہ ۱۹۹


| | | | |
|---|---|---|---|
| نماز ذریعہ علاج | ۴ | امن کمیٹی | ۱۲ |
| کلمۂ حکمت | ۵ | فرق کو جانئے | ۱۳ |
| قرآن میں تفکر | ۶ | ہندو مسلم ڈائیلاگ | ۱۴ |
| شکر خداوندی | ۷ | نئے عہد کے دروازہ پر | ۱۸ |
| روح دین | ۸ | حج اسپرٹ | ۲۶ |
| زمانہ کا فرق | ۹ | غلطی کی تصحیح | ۲۸ |
| انسان کی تبدیلی | ۱۰ | ایک سفر | ۲۹ |
| سب سے بڑی ناقدری | ۱۱ | خبرنامہ اسلامی مرکز ۸۹ | ۴۷ |


AL-RISALA (Urdu) Monthly
1, Nizamuddin West Market, New Delhi 110013, Tel 4697333, 611128
Fax 91-11-4631891 (Attn : Al-Risala)
Single Copy Rs 6: Annual Subscription Rs 70/$25 (Air-mail)

# نماز ذریعۂ علاج

كانَ فتىً من الانصار يصلي مع النبي صلى الله عليه وسلم ولا يدع شيئا من الفواحش والسرقة الا ركبه. فذكر للنبي صلى الله عليه وسلم فقال : ان الصلاة ستنهاه۔ فلم يلبث أن تاب وصلحت حاله۔ فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم : الم اقل لكم

(الجامع لاحکام القرآن ۱۳/۴۸- ۳۴۷)

انصار کا ایک نوجوان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتا تھا۔ مگر اسی کے ساتھ وہ فواحش اور سرقہ کا بھی ارتکاب کرتا تھا۔ اس کا ذکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا گیا۔ آپ نے فرمایا کہ نماز عنقریب اس کو ان چیزوں سے روک دے گی۔ آخر کار اس نے توبہ کرلی اور اس کا حال درست ہو گیا۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : کیا میں نے تم سے نہیں کہا تھا۔

نماز اگر واقعی شعور کے ساتھ پڑھی جائے تو وہ آدمی کے اندر حساسیت کو جگانے کا ذریعہ بنتی ہے۔ جب آدمی کے اندر دینی حساسیت جاگ اٹھتی ہے تو اس کے بعد وہ اپنے آپ اصلاح کے راستہ کو اختیار کر لیتا ہے۔ اس کے بعد نماز اس کے لیے صرف ایک روایتی عمل نہیں رہتی، بلکہ وہ اس کے اوپر نگراں بن جاتی ہے۔ جیسا کہ قرآن میں ارشاد ہوا ہے : ان الصلاة تنهىٰ عن الفحشاء والمنكر (نماز آدمی کو فحش اور بری باتوں سے روکتی ہے)

مذکورہ نوجوان پہلے بے شعوری کی نماز پڑھتا تھا۔ دھیرے دھیرے اس کا ذہن بدلا۔ وہ چونکہ عربی جانتا تھا، اس لیے قرآن کی قرأت اور نماز کی دوسری دعائیں اور اذکار اس کے ذہن پر اثر ڈالتے رہے۔ مسجد میں اہلِ ایمان سے ملاقات اور گفتگو اس کو نئی سوچ کی طرف بڑھاتی رہی۔ اس طرح کی مختلف چیزیں مسلسل اس کے اوپر اثر انداز ہوتی رہیں۔ یہاں تک کہ بے روح نمازی سے اوپر اٹھ کر وہ سچا نمازی بن گیا۔

ہر شکل کے ساتھ ایک اسپرٹ ہوتی ہے۔ کوئی آدمی اگر شکل کو پوری طرح اختیار کر لے تو اسپرٹ بھی دھیرے دھیرے اس کے اندر پیدا ہو جائے گی۔

# کلمۂ حکمت

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ایک حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارہ میں بتاتی ہیں پ کو جب بھی دو صورتوں میں سے ایک صورت کا اختیار کرنا ہوتا تو آپ ہمیشہ آسان صورت نتخاب فرماتے تھے (ماخیّر بین امرین إلا اختار ایسرهما)

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ دانش مند وہ نہیں جو خیر اور شر کے فرق کو جانے۔ دانش مند وہ ہے جو یہ جانے کہ دو شر میں سے کون سا خیر ہے (لیس العاقل الذی یعرف خیر من الشر ولکنہ الذی یعرف خیر الشرین) العبقریات الاسلامیۃ للعقاد، صفحہ ۵۰۵

اسی بات کو امام شافعیؒ نے اس طرح کہا کہ دانش مند وہ نہیں ہے جس کو خیر اور شر کے درمیان ناب کرنا ہو اور وہ ایک چیز کا انتخاب کر لے۔ دانش مند تو وہ ہے جو دو شر کے درمیان جائے اور پھر دونوں میں سے جو آسان ہے اس کا انتخاب کرے (لیس العاقل ذی یقع بین الشر والخیر فیختار۔ إنما العاقل الذی یقع بین الشرین ختار ایسرهما) الامام الشافعی، تالیف عبد الحلیم الجندی، القاہرہ، صفحہ ۴۹

اس معاملہ کو سمجھنے کے لیے ایک مثال لیجئے۔ شہر میں غیر مسلموں کا ایک جلوس نکلتا ہے۔ وہ مسلم لف نعرہ لگاتا ہوا مسلمانوں کے محلہ سے گزرتا ہے جو مسلمانوں کے جذبات کو مجروح کر دینے والا ہے۔ یہ بظاہر شر کی ایک صورت حال ہے۔ لیکن بار بار کا تجربہ بتاتا ہے کہ مسلمان اگر اس شر کو انے کے لیے اٹھیں تو ایسا نہیں ہوتا کہ جلوس کا خاتمہ ہو جائے۔ اس کے بجائے عملاً جو چیز پیش ن ہے وہ یہ کہ جلوس کا معاملہ بڑھ کر فساد کا معاملہ بن جاتا ہے۔

گویا اس مسئلہ میں مسلمانوں کے لیے واقعی انتخاب جلوس اور بے جلوس میں نہیں ہے۔ جلوس اور فساد میں ہے۔ اب مذکورہ اسلامی اصول کے مطابق، عقل مند وہ ہے جو جلوس کو ارہ کر لے تاکہ وہ ہلاکت خیز فساد سے بچ جائے۔

موجودہ دنیا میں تمام معاملات کا حال یہی ہے۔ یہاں اکثر اوقات کم شر اور زیادہ شر کے میان انتخاب کا مسئلہ رہتا ہے نہ کہ خالص شر اور خالص خیر کے درمیان۔

# قرآن میں تفکر

قرآن میں کہا گیا ہے کہ ـــــ بے شک آسمانوں اور زمین کی پیدائش میں اور رات ا
دن کے باری باری آنے میں عقل والوں کے لیے بہت نشانیاں ہیں، جو کھڑے اور بیٹھے اور ا
کروٹوں پر اللہ کو یاد کرتے ہیں، اور آسمانوں اور زمین کی پیدائش میں غور کرتے ہیں۔ وا
اٹھتے ہیں کہ اے ہمارے رب، تو نے یہ سب بے مقصد نہیں بنایا۔ تو پاک ہے، پس ہم کو آگ
کے عذاب سے بچا (آل عمران ۹۱ - ۱۹۰)

تمام بہترین باتیں آدمی کو غور وفکر کے ذریعہ حاصل ہوتی ہیں۔ ایک عرب شاعر نے نہایت
صحیح کہا کہ جب آدمی کے اندر فکر اور سوچ کی کیفیت ہوتی ہے تو ہر چیز سے اس کو نصیحت حا
ہوتی ہے :

اذا المرء کانت لہ فکرۃ ففی کل شیء لہ عبرۃ

اس آیت کے سلسلہ میں مختلف حدیثیں منقول ہوئی ہیں۔ مثلاً ایک روایت ـ
مطابق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو لوگ ان آیتوں کو پڑھیں ان کو چاہیے کہ وہ ا
پر غور کریں (فلیتفکروا فیہا) آپ نے فرمایا کہ اس شخص کی خرابی ہے جس نے ان آیتو
کو پڑھا مگر اس پر غور نہیں کیا (ویل لمن قرأ ھٰذہ الآیات ثم لم یتفکر فیھا) ۴۴۱

امام الاوزاعی سے پوچھا گیا کہ ان آیات میں تفکر سے کیا مراد ہے۔ انھوں نے جواب
کہ آدمی ان کو پڑھے اور وہ ان کو سمجھے (قیل للاوزاعی ما غایۃ التفکر فیھ
قال : یقرؤھن وھو یعقلھن) ۱/۴۴۱

عامر بن عبد قیس کہتے ہیں کہ میں نے ایک سے زیادہ اصحاب رسول کو یہ کہتے ہوئے
کہ ایمان کی روشنی غور وفکر ہے (ان ضیاء الایمان التفکر) حضرت عمر بن عبد ال
نے کہا کہ اللہ کی نعمتوں پر غور کرنا سب سے اعلیٰ عبادت ہے (الفکرۃ فی نعم اللہ
افضل العبادۃ) بشر بن الحارث الحافی نے کہا کہ اگر لوگ اللہ کی عظمت میں غور کریں تو وہ
گناہ نہ کریں (لو تفکر الناس فی عظمۃ اللہ تعالی لما عصوہ)

# شکر خداوندی

انسان کو چاہیے کہ وہ اللہ کا شکر کرنے والا بنے۔ شکر گزاری پورے دین کا خلاصہ ہے۔ ن میں بار بار مختلف انداز میں اس کی تاکید کی گئی ہے۔ حتیٰ کہ شکر کو سب سے بڑی حکمت بتایا ہے۔ ارشاد ہوا ہے کہ ہم نے لقمان کو حکمت عطا کی کہ اللہ کا شکر کرو۔ اور جو شخص شکر کرے گا ہ اپنے ہی لیے شکر کرے گا اور جو ناشکری کرے گا تو اللہ بے نیاز ہے، خوبیوں والا ہے (لقمان ۱۲)

انسان کے پاس جو کچھ ہے، سب اللہ کا دیا ہوا ہے۔ انسان کا جسم، اس کی ذہنی صلاحیتیں، رگی کے تمام مواقع، ہر قسم کے وسائل و ذرائع سے بھری ہوئی دنیا، شمسی نظام اور ساری کائنات، ن ذرہ سے لے کر ستاروں تک تمام چیزیں خدا کا عطیہ ہیں۔

ان بے شمار اعلیٰ چیزوں کو دیکھ کر ایک طرف اللہ کی عظمت کا احساس ابھرتا ہے۔ دوسری ف انسان کے سینہ میں یہ سیلاب امنڈ پڑتا ہے کہ اللہ کا یہ کتنا بڑا احسان ہے کہ اس نے مجھ کو ہر ورت اور ہر راحت کی چیز انتہائی وافر مقدار میں فراہم کر دی، جب کہ میں ان میں سے کسی چیز کو ا پیدا کرنے کی طاقت نہیں رکھتا تھا۔ یہ احساسات آدمی کے اندرونی وجود میں طوفان بن کر نڈتے ہیں اور پھر اعتراف کے کلمات کی صورت میں اس کی زبان سے بے تابانہ نکل پڑتے ں، اسی کا نام شکر ہے۔

اس سلسلہ میں ایک حدیث نہایت سبق آموز ہے۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی ایک روایت م احمد اور امام الترمذی نے نقل کی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شخص انسانوں کا شکر نہ کرے وہ اللہ کا شکر بھی نہیں کرے گا (من لم یشکر الناس لم یشکر اللہ)

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ علامت کیا ہے جو یہ بتاتی ہے کہ آدمی کے اندر شکر خداوندی کیفیت موجود ہے یا نہیں۔ وہ علامت شکر انسانی ہے۔ اگر لوگوں کے اندر انسانوں کا شکر کرنے زاج پایا جائے تو سمجھنا چاہیے کہ ان کے اندر اللہ کا شکر ادا کرنے کی صفت بھی موجود ہے۔ اور یہ دکھائی دے کہ لوگ انسانی احسان کا شکر ادا کرنے کی صفت سے خالی ہو گئے ہیں تو سمجھ لینا چاہیے ہ خداوندی احسان کا شکر ادا کرنے کی صفت سے بھی خالی ہیں۔

# روح دین

ایک سفر کے دوران مجھے ایک ایسے ملک میں جانا پڑا جہاں پہلے بادشاہی نظام تھا۔ ا
بادشاہ کا خاتمہ ہو گیا۔ اب وہاں صدر راج قائم ہے۔ قدیم شاہی محل کی تمام شان و شوکت
ہے۔ البتہ اب اس کو شاہی محل کے بجائے صدارتی محل کہا جاتا ہے۔

میں اور کانفرنس کے دوسرے شرکا صدر مملکت سے ملاقات کے لیے صدارتی محا
لے جائے گئے۔ ہم لوگ جب اس پُر ہیبت عمارت میں داخل ہوئے تو میں نے دیکھا کہ ہرا
کا انداز اچانک بدل گیا ہے۔ لوگوں پر خاموشی کی کیفیت طاری ہو گئی۔ ان کی رفتار سست
چہرے پر سنجیدگی کے آثار ظاہر ہو گئے۔ محل کی ہر چیز کو وہ پُر رعب نظروں سے دیکھنے لگے۔

اس منظر کو دیکھ کر میں نے سوچا کہ یہ دنیا جس میں ہم رہتے ہیں، وہ بھی خدا کا ایک عظ
محل ہے۔ اس میں ہر طرف خدا کی عظمت و قدرت کے جلوے نمایاں ہیں۔ اس خدائی محل کے
چلتے ہوئے مزید اضافہ کے ساتھ آدمی پر وہ کیفیت طاری ہونا چاہیے جو کسی شاہی محل کے ا
چلتے ہوئے اس کے اندر طاری ہوتی ہے۔

مگر جب میں دنیا کے راستوں میں لوگوں کو چلتے ہوئے دیکھتا ہوں تو یہ محسوس کر
میرے جسم کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں کہ یہاں لوگ اس طرح چل رہے ہیں گویا کہ انھیں
عظیم حقیقت کی کوئی خبر ہی نہیں۔ لوگوں کے چہروں پر خشوع جھلکتا ہوا نظر نہیں آتا جو از رو
واقعہ ان کے چہروں پر جھلکنا چاہیے۔

لوگوں کے چہروں پر مجھے احتیاط کے بجائے غفلت نظر آتی ہے۔ ان کی چال تواضع ـ
بجائے سرکشی کی چال معلوم ہوتی ہے۔ ان کے انداز پر ذمہ داری کے بجائے بے حسی کا غلبہ دکھ
دیتا ہے۔ خدا کی دنیا میں چلتے ہوئے لوگ اتنا سنجیدہ بھی نظر نہیں آتے جتنا کوئی شخص ک
ایوان صدارت یا کسی قصر شاہی میں چلتے ہوئے نظر آتا ہے۔

جن لوگوں کا حال یہ ہو کہ انسانی محل میں چلتے ہوئے ان پر ہیبت طاری ہو مگر خدائی مح
میں چلتے ہوئے ان پر ہیبت طاری نہ ہو وہ خدا کی رحمت سے آج ہی دور ہو گئے۔

# زمانہ کا فرق

چمگادڑ کی عادت ہے کہ وہ عام چڑیوں کی طرح نہیں بیٹھتا۔ بلکہ بیٹھنے والی جگہ کو پیروں سے پکڑ کر لٹک جاتا ہے۔ چمگادڑ کی یہ عادت قدیم زمانہ میں اس کے لیے کوئی خطرہ نہیں تھی۔ وہ شاخ یا اس قسم کی دوسری چیزوں پر لٹکتا اور پھر جب چاہتا اڑ جاتا۔

مگر اب بجلی کے زمانہ میں چمگادڑ کی یہ عادت اس کے لیے موت کا سبب بن گئی ہے۔ عام چڑیاں اب بھی بجلی کے تار پر بیٹھتی ہیں اور اڑ جاتی ہیں۔ مگر چمگادڑ بجلی کے تار پر آتا ہے تو وہ اس کے لیے موت کا پیغام ثابت ہوتا ہے۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ بجلی کا صرف ایک تار چھونا خطرناک نہیں ہے۔ خطرناک یہ ہے کہ اس کے دونوں تاروں کو بیک وقت چھوا جائے۔ عام چڑیاں صرف ایک تار پر بیٹھتی ہیں۔ ان کا تعلق دوسرے تار سے ہونے نہیں پاتا اس لیے وہ محفوظ رہتی ہیں۔ اس کے برعکس چمگادڑ اپنی عادت کی وجہ سے تار کو پکڑ کر لٹکتا ہے۔ قدرتی طور پر اس کا جسم دوسرے تار کو بھی چھونے لگتا ہے۔ اس کی وجہ سے شارٹ سرکٹنگ ہوتی ہے اور وہ مر جاتا ہے۔

چمگادڑ کے لیے یہ عذر ہے کہ اُس کو زمانہ کے اِس "فرق" کا پتہ نہیں۔ مگر عجیب بات ہے کہ یہی غلطی اکثر وہ انسان کرتا ہے جس کو اس کے پیدا کرنے والے نے عقل اور شعور دیا ہے۔ وہ زمانہ کے فرق کو جاننے کی پوری صلاحیت رکھتا ہے۔ اس کے باوجود وہ اس طرح عمل کرتا ہے جیسے وہ چمگادڑ ہے نہ کہ عقل و ہوش والا انسان۔

موجودہ زمانہ میں جو فرق پیدا ہوئے ہیں، ان میں سے ایک فرق یہ ہے کہ آج کا زمانہ کسی انسان کو اظہار رائے کی مکمل آزادی دیتا ہے۔ مگر تشدد کو وہ مکمل طور پر جرم قرار دیتا ہے۔ ماضی میں یہ فرق اتنی واضح صورت میں موجود نہ تھا۔ اب جو لوگ اس فرق کو سمجھیں وہ امن کے دائرہ میں رہ کر اپنا کام کریں گے، وہ تشدد کے دائرہ میں داخل نہ ہوں گے اور اس طرح کامیاب رہیں گے۔ اس کے برعکس جو لوگ اپنے ماضی کے ذہن کی بنا پر اس فرق کو نہ سمجھیں وہ اپنی جدوجہد میں اس کو ملحوظ نہ رکھیں گے۔ وہ امن کے دائرہ سے گزر کر تشدد کے دائرہ میں داخل ہو جائیں گے، اور نتیجۃً ناکامی سے دوچار ہوں گے۔

# انسان کی تبدیلی

دنیا کے وہ تمام لوگ جن کی طرف بڑی بڑی فتوحات کو منسوب کیا جاتا ہے ، ان کی فتوحات صرف سیاسی فتوحات ہیں۔ انھوں نے حکومتوں کو بدلا، مگر وہ انسان کو بدلنے میں کامیاب نہ ہو سکے۔ تاریخ کی تمام کامیاب مثالیں تبدیلیٔ حکومت کی مثالیں ہیں نہ کہ تبدیلیٔ انسان کی مثالیں۔ ہندستان میں بظاہر ایک "مہاتما" کے ذریعہ نظام کی تبدیلی عمل میں آئی۔ مگر ہندستان کی مثال بھی اس معاملہ میں کچھ مختلف نہیں۔ یہاں ۱۹۴۷ میں حکومت بدلی۔ بدیسی حکمرانوں کے بجائے دیسی حکمراں اقتدار پر قابض ہو گئے۔ مگر جہاں تک انسان کا تعلق ہے۔ اس میں کوئی حقیقی تبدیلی واقع نہیں ہوئی۔

یہی خاص وجہ ہے جس کی بنا پر حکومتوں کی تبدیلی حالات کی تبدیلی کے ہم معنی نہیں بنتی۔ بلکہ اکثر اوقات ایسا ہوتا ہے کہ حکومت کی تبدیلی کے بعد جو نیا نظام بنتا ہے وہ پہلے سے بھی زیادہ برا ہوتا ہے۔ چنانچہ کہا جاتا ہے کہ ——— انقلاب اس کامیاب کوشش کا نام ہے جس کے ذریعہ ایک خراب حکومت سے نجات پاکر ایک خراب تر حکومت اپنے اوپر مسلط کر لی جائے :

A revolution is a successful effort to get rid of a bad government and set up a worse.

پوری تاریخ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مثال واحد مثال ہے جب کہ صرف حکومت نہیں بدلی، بلکہ اسی کے ساتھ انسان بھی مکمل طور پر تبدیل ہو گئے۔

اس کا بنیادی سبب پیغمبر اور سیاسی لیڈر کے طریق کار کا فرق ہے۔ لیڈر ہمیشہ سیاسی اور معاشی مسائل کو لے کر اٹھتا ہے۔ وہ عوام کو وقت کے حکمراں کے خلاف بھڑکا کر اپنا مقصد حاصل کرتا ہے۔ اس کے برعکس پیغمبر آخرت کے مسائل کو لے کر اٹھتا ہے۔ وہ انسان کو خود اپنی ذات کے خلاف سوچنے کا پیغام دیتا ہے۔ لیڈر احتساب غیر کی بنیاد پر تحریک چلاتا ہے اور پیغمبر احتساب خویش کی بنیاد پر۔ انھیں دونوں لفظوں میں دونوں کے انجام کا فرق چھپا ہوا ہے۔

پیغمبر کا اسوہ اور تاریخ کا تجربہ بتاتا ہے کہ حکومتوں کو توڑنا کوئی کام نہیں۔ انسان کو بدلو، اس کے بعد حکومت کا نظام اپنے آپ بدل جائے گا۔

# سب سے بڑی ناقدری

آدمی کے اندر ایک سوئی کے زخم کو برداشت کرنے کی طاقت نہیں، اس کے باوجود آدمی اتنے بڑے بڑے جرم کرتا ہے کہ اگر اس کو بلڈوزر کے نیچے ڈال کر پیس دیا جائے اور ہزار سال تک پیسا جاتا رہے۔ تب بھی وہ اس کی سزا کے لیے کافی نہ ہو ۔۔۔۔ ایک آہ کے ساتھ یہ الفاظ میری زبان سے نکلے۔

انسان کو اللہ تعالیٰ نے آزادی دی، اور اسی کے ساتھ اس کو اچھے اور برے کی تمیز عطا فرمائی۔ انسان کو اس طرح اس لیے پیدا کیا گیا تاکہ وہ خود اپنے ارادہ سے برائی کو چھوڑ دے اور اچھائی کو پکڑ لے۔ وہ اپنے ذاتی فیصلہ کے تحت سرکشی سے بچے اور فرماں برداری کے طریقہ کو اپنا طریقہ بنائے۔

یہ گویا اللہ تعالیٰ کی طرف سے انسان کے لیے ترقی اور کامیابی کا عظیم الشان موقع کھولنا تھا۔ اس کا مقصد یہ تھا کہ اس کو وہ سب سے بڑا انعام دیا جائے جو وسیع کائنات میں کسی بھی دوسری مخلوق کو نہیں دیا گیا۔ یعنی سرکشی کا امکان ہوتے ہوئے خود اپنے ارادہ سے اپنے آپ کو اللہ کی ماتحتی میں دیدینا۔ یہ اللہ کے نزدیک انتہائی پسندیدہ عمل تھا۔ چنانچہ اللہ نے اس کے بدلہ میں انسان کے لیے ایسی ابدی جنتیں مقدر کیں جن سے زیادہ نفیس اور پرراحت چیز تصور کے درجہ میں بھی کسی کے لیے ممکن نہیں۔

مگر انسان کو دیکھئے تو ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کسی کو اس واقعہ کی خبر ہی نہیں، جیسے کسی کو اس ربانی منصوبہ سے کوئی دلچسپی ہی نہیں۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ کسی کو فرصت ہی نہیں کہ وہ اس امکان کو جانے اور اس قیمتی موقع کو اپنے حق میں استعمال کرنے کی کوشش کرے۔ تمام لوگ آنکھیں بند کرکے جہنم کی طرف بھاگے جارہے ہیں، کسی کو جنت کے دروازے کی طرف دیکھنے کی جیسے فرصت ہی نہیں۔

یہ گویا خدا کی پکار کو نظر انداز کرنا ہے۔ یہ خدا کی میزبانی کو قبول نہ کرنے کے ہم معنی ہے۔ یہ بلاشبہ سب سے بڑی ناقدری ہے جو کوئی انسان کر سکتا ہے۔ اور سب سے بڑی ناقدری کا انجام سب سے بڑی سزا کے سوا اور کچھ نہیں۔

آہ وہ دنیا جہاں لوگ جہنم کا لفظ بولیں مگر کوئی جہنم سے ڈرنے والا نہ ہو۔ جہاں لوگ جنت کا نام لیں مگر کوئی نہ ہو جو جنت کی سچی طلب سے اپنے سینہ کو آباد کیے ہوئے ہو۔ کیسی عجیب ہے یہ دنیا اور کیسی عجیب ہوگی اس دنیا کے بعد آنے والی آخرت۔

# امن کمیٹی

دہلی کے اردو روزنامہ قومی آواز (۱۹ جنوری ۱۹۹۲) میں ایک خبر شائع ہوئی ہے۔ اس کا عنوان ہے : مسجد، مندر سے لاؤڈ اسپیکر ہٹا لینے کا کولھاپور میں متفقہ فیصلہ۔ پوری خبر اس طرح ہے :

"مسلم مذہبی رہنماؤں اور بھارتیہ لوک آندولن کے رہنماؤں نے مسجدوں سے لاؤڈ اسپیکر ہٹانے کا اور مہا آرتی فوراً ختم کر دینے کا متفقہ فیصلہ کر لیا ہے۔

ضلع مجسٹریٹ کے ترجمان نے بتایا کہ ۱۶ جنوری کو ضلع کلکٹر اجیت کمار جین کی جانب سے امن کی اپیل کے جواب میں گزشتہ رات یہاں مسلم مذہبی رہنماؤں اور آمھی بھارتیہ لوک آندولن کے رہنماؤں کی ایک میٹنگ میں یہ فیصلہ کیا گیا۔ ترجمان نے کہا کہ لاؤڈ اسپیکروں کے ذریعہ نماز اور مہا آرتی کی وجہ سے پچھلے ایک ہفتہ سے شہر میں کشیدگی پیدا ہو رہی تھی۔ اس کے نتیجہ میں شہر میں آتش زنی اور پتھراؤ کی وارداتوں کی اطلاعات مل رہی تھیں۔

ضلع کی تمام سیاسی جماعتوں نے اس فیصلہ کو سراہتے ہوئے کہا ہے کہ اس سے شہر میں امن اور بھائی چارہ برقرار رکھنے میں مدد ملے گی۔ (صفحہ ۱)

یہ ایک خوش کن چیز ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ہندوؤں اور مسلمانوں، دونوں نے اب یہ فیصلہ کیا ہے کہ باہمی اختلاف پیش آنے کی صورت میں وہ ایک دوسرے کے خلاف صف آرائی نہیں کریں گے۔ بلکہ وہ اپنے اختلافات کو بھائی چارہ کے اصول پر حل کریں گے۔

ضرورت ہے کہ ہر شہر اور ہر بستی میں امن کمیٹی بنائی جائے۔ اس میں ہندو اور مسلمان دونوں طرف کے بزرگ لوگ شامل ہوں۔ جب بھی دونوں فرقوں میں کوئی اختلافی بات پیش آئے یا کسی بات پر تناؤ کی فضا ہو تو فوراً امن کمیٹی کے لوگ بیٹھ کر مشورہ کریں۔ اور باہمی مشورہ سے معاملہ کو ختم کرنے کی کوشش کریں۔

امن کمیٹی اس قسم کے مسائل کو حل کرنے کا بہترین ذریعہ ہے۔ یہ تجربہ ہے کہ جہاں کہیں بھی امن کمیٹی بنائی گئی وہاں وہ فساد کے خلاف ایک طاقتور چیک بن گئی۔ اسی کامیاب تجربہ کو ہر جگہ دہرانے کی ضرورت ہے، خواہ وہ چھوٹی جگہ ہو یا کوئی بڑی جگہ۔

# فرق کو جانئے

رشید احمد صدیقی (۱۹۷۷-۱۸۹۲) اردو کے مشہور ادیب تھے۔ وہ مسلم یونی ورسٹی میں شعبۂ اردو کے صدر رہے۔ آل احمد سرور نے ان کا ایک واقعہ اس طرح لکھا ہے :

ڈاکٹر ضیاء الدین نے نظام حیدر آباد کو علی گڑھ بلایا۔ ایڈریس لکھنے کی خدمت رشید صاحب کے سپرد ہوئی۔ رشید صاحب نے بڑے چاؤ سے ایڈریس لکھا، اور مجھے بھی سنایا۔ میں نے کہا "دیکھ لیجئے گا، پسند نہ آئے گا"۔ بولے "کیوں"۔ میں نے کہا : "اس میں خوشامد کم ہے، ادبی رنگ زیادہ، ڈاکٹر صاحب کی سمجھ میں نہ آئے گا"۔ یہی ہوا۔ ایڈریس سن کر کہنے لگے "کچھ جنچا نہیں، پھر کوشش کیجئے"۔ رشید صاحب نے نظر ثانی کی اور پھر پیش کیا۔ رشید صاحب نے لکھا تھا: "مغلوں کے عہد نے ہندستان کو تین تحفے دیے۔ تاج محل، غالب اور دولت آصفیہ"۔ اس پر ڈاکٹر صاحب نے فرمایا کہ "نظام حیدر آباد کے سلسلے میں تاج محل کے ذکر کا کیا موقع ہے؟" غرض کئی دفعہ ایڈریس میں کانٹ چھانٹ ہوئی اور ڈاکٹر ضیاء الدین اور ان کے حواریوں کی جبین پر شکن ہی رہی۔ آخر رشید صاحب نے کہا کہ "مجھ سے نہیں ہو سکتا۔ آپ کسی اور سے لکھوا لیجئے"۔ اس پر ڈاکٹر صاحب بہت چراغ پا ہوئے، اور رشید صاحب کی غیبت میں کہنے لگے کہ "اگر اردو شعبے کے لوگ ایک ایڈریس نہیں لکھ سکتے، تو ایسے شعبے کی ضرورت ہی کیا ہے؟"

(رشید احمد صدیقی، مرتبہ مالک رام، صفحہ ۴۳)

ڈاکٹر ضیاء الدین (سابق وائس چانسلر علی گڑھ مسلم یونی ورسٹی) ایک سائنس داں تھے۔ مگر انھوں نے اپنے اس تبصرہ میں ایک غیر سائنسی بات کہی۔ ان کی غلطی یہ تھی کہ انھوں نے ایڈریس اور قصیدہ میں فرق نہیں کیا۔ شعبۂ اردو جس مضمون کو تیار کرنے میں "ناکام" ہوا تھا، وہ مدحیہ قصیدہ تھا نہ کہ فی الواقع ایڈریس۔ اس کا تیار کردہ مضمون پورے معنوں میں ایڈریس تھا، البتہ وہ مدحیہ قصیدہ نہ تھا۔

آدمی کو چاہیے کہ وہ ایک چیز اور دوسری چیز کے درمیان فرق کرے۔ عام طور پر لوگ اس طرح فرق کر کے نہیں سوچ پاتے، اس لیے وہ اکثر رائے قائم کرنے میں غلطی کر جاتے ہیں۔ وہ ایک صورت معاملہ پر دوسری صورتِ معاملہ کو قیاس کر لیتے ہیں۔ حالانکہ دونوں کی نوعیت ایک دوسرے سے جدا ہوتی ہے۔

# ہندو مسلم ڈائیلاگ

ڈاکٹر سید عابد حسین (۱۸۹۶ - ۱۹۷۸) نے اپنی کتاب مسلمانان ہند کی تقدیر The Destiny of Indian Muslims میں یہ نشاندہی کی ہے کہ ۱۹۴۷ کے بعد انڈیا میں جو انقلاب آیا ہے اس کے بعد یہاں کے سماجی اور سیاسی حالات میں بنیادی تبدیلی آچکی ہے۔ اب انڈیا میں جمہوریت کا نظام ہے۔ مگر ہندستانی مسلمان ابھی تک قدیم حاکمانہ دور میں سوچ رہے ہیں۔ سوچ کا یہ پچھڑاپن ہی ان کے تمام مسائل کا بنیادی سبب ہے۔

۱۹۴۷ سے پہلے برٹش دور میں ان کا سابقہ ایک ایسی گورنمنٹ سے تھا جو یہاں کے عوام کے سامنے جواب دہ نہیں تھی۔ اس کی حیثیت ایک مختار کل (Supreme Arbiter) کی سی تھی جو عوام کی مرضی کا لحاظ کیے بغیر کارروائی کر سکتی تھی۔ مگر اب انڈیا ایک جمہوریت ہے۔ اب یہاں کے حکمراں کو عوام کی مرضی کے مطابق کام کرنا ہوتا ہے۔ ایسی حالت میں مسلمانوں کو چاہیے کہ وہ یہاں کے عوام سے اپنے معاملات طے کریں نہ کہ حکمرانوں سے۔

مگر انڈیا کے مسلمان اب بھی اپنے معاملات میں حکومت کی طرف دیکھتے ہیں۔ وہ آج بھی اپنے مسائل کو گورنمنٹ کے پاس لے جاتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ وہ ان کے مسائل کو حل کر دے گی:

But Muslims still labour under the impression that solution of their problems is in the hands of the Government. To the Government alone they take their troubles and from it alone they expect a remedy (p.295).

مسلمانان ہند کی جدید تاریخ کے بارہ میں یہ تبصرہ بالکل درست ہے۔ اور بابری مسجد اجودھیا کے نام پر اٹھائی جانے والی تحریک اس کی بدترین مثال ہے۔ ۱۹۸۶ کے بعد مسلمانوں کے نااہل لیڈروں نے جس طرح بابری مسجد تحریک کو چلایا، اس کا خلاصہ یہ تھا کہ انھوں نے اس اشو پر ہندو عوام سے ٹکراؤ کا طریقہ اختیار کیا، اور حکومت کی یہ ذمہ داری سمجھی کہ وہ ان کی طرف سے کافی ہو جائے اور اس معاملہ میں مختار کل بن کر ان کے حق میں فیصلہ دیدے۔ مگر ۶ دسمبر ۱۹۹۲ کے واقعہ نے بتایا کہ یہ مفروضہ سراسر غلط تھا۔ ۱۵ اگست ۱۹۹۲ کی تقریر

ہیں وزیر اعظم ہند نے اعلان کیا کہ وہ بابری مسجد کو ڈھانے نہیں دیں گے۔ دسمبر میں انھوں نے پولیس فورس کی دس کمپنی (۲۰ ہزار سے زیادہ) اجودھیا کی سرحد پر پہنچادیں اور بہت سے دوسرے سرکاری انتظامات کیے۔ مگر عملاً وہی ہوا جو ہندو عوام چاہتے تھے —— ۶ دسمبر کو کارسیوکوں نے اجودھیا میں گھس کر بابری مسجد کو ڈھادیا، انھوں نے اس کا ایک ایک پتھر وہاں سے اٹھاکر دور پھینک دیا۔ اس کے بعد انھوں نے عین اسی جگہ پر ایک عارضی مندر بنا دیا۔ مزید یہ کہ انھیں اس کی بھی عدالتی اجازت مل گئی کہ وہ اس نئے مندر میں رام للا کی مورتیاں رکھ کر اس کا درشن اور پوجا شروع کردیں۔

یہ واقعہ واضح طور پر حکومت کے اوپر عوام کی برتری کا ثبوت ہے۔ وہ آخری طور پر ثابت کر رہا ہے کہ اس ملک میں برتر حیثیت عوام کو حاصل ہے نہ کہ ان افراد کو جو عوام کے ووٹوں سے منتخب ہو کر محدود مدت کے لیے وزارت بناتے ہیں۔ اب عقل و تدبر سے خالی ہی کوئی شخص یہ یقین کر سکتا ہے کہ جو مرکزی حکومت بابری مسجد کے تاریخی ڈھانچہ کو توڑے جانے سے نہ بچا سکی وہ مرکزی حکومت ایسا کر سکتی ہے کہ نئے بنے ہوئے مندر کو بزور توڑے، اس میں نصب شدہ رام کی مورتیوں کو ہٹائے، اور پھر عین اسی جگہ پر دوبارہ بابری مسجد بنا کر کھڑی کر دے۔

مگر حیرت انگیز بات ہے کہ یہ کھلا ہوا واقعہ بھی مسلمانوں کے نااہل لیڈروں کی بے خبری کو توڑ نہ سکا۔ جیسا کہ اخبارات سے معلوم ہو چکا ہے، ۵ اپریل ۱۹۹۳ کو آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کے تقریباً ڈیڑھ درجن ممتاز افراد دہلی میں جمع ہوئے۔ انھوں نے اتفاق رائے سے ایک میمورنڈم تیار کیا۔ اس میمورنڈم میں یہ مانگ کی گئی تھی کہ حکومت اجودھیا کے موجودہ عارضی مندر کو اور مورتیوں کو ہٹائے اور بابری مسجد کو اس کی سابقہ جگہ پر دوبارہ تعمیر کرے۔ اس کے بعد یہ وفد وزیر اعظم پی وی نرسمہا راؤ سے ملا اور مذکورہ میمورنڈم کو ان کے حوالے کیا۔

یہ بلاشبہ خلاف زمانہ عمل Anachronism کی بدترین مثال ہے۔ ۶ دسمبر کے واقعہ سے مسلمانوں کو سب سے بڑا سبق یہ لینا چاہیے تھا کہ اب انھیں ہندو عوام کی طرف جانا ہے۔ اب انھیں اپنی کوششوں کا رخ ہندو جنتا کی طرف کرنا ہے نہ کہ دہلی میں بیٹھے ہوئے حکمرانوں کی طرف۔ مگر کیسی عجیب بات ہے کہ مسلمانوں کے نادان رہنما بدستور دہلی کا طواف کرنے میں مشغول ہیں۔

ایسی حالت میں مسلم پرسنل لا بورڈ کے وفد نے یہ ناقابل فہم نادانی کیوں کی کہ انھوں نے وزیر اعظم سے مل کر یہ مطالبہ کیا کہ مندر کو توڑ کر دوبارہ وہاں مسجد بناؤ۔ اس کی واحد وجہ ان کی بے شعوری ہے۔ وہ ابھی تک پچاس سال پہلے والے ہندستان میں سوچ رہے ہیں۔ انھیں معلوم نہیں کہ آج انڈیا میں عوام کی حکومت ہے نہ کہ کسی مطلق العنان بادشاہ کی حکومت۔

اب آخری وقت آگیا ہے کہ مسلمان اپنی اس روش کو بدلیں۔ وہ حکومت یا ایڈمنسٹریشن کی طرف دیکھنے کے بجائے ہندو عوام کی طرف دیکھیں۔ مسلم رہنما ہندو رہنما سے ملیں۔ مسلم عوام اور ہندو عوام میں زیادہ سے زیادہ تعلقات بڑھائے جائیں۔ ہر سطح پر ہندو اور مسلم میل جول کے مواقع پیدا کیے جائیں۔ تاکہ دونوں فرقوں میں ایک دوسرے کے خلاف غلط فہمیاں دور ہوں۔ تاکہ باہمی تناؤ کے حالات ختم ہوں اور دونوں فرقے خوش گوار تعلقات کے ساتھ مل کر رہنے لگیں۔

## ڈائیلاگ کی ضرورت

ہمارے مسائل کا حل مسلم۔ حکمراں ملاقات نہیں ہے بلکہ مسلم۔ ہندو ملاقات ہے۔ آج شدید ترین ضرورت ہے کہ کل ہند سطح کا ایک ہندو۔ مسلم ڈائیلاگ منعقد کیا جائے۔ اس میں دونوں فرقوں کے سنجیدہ اور با اثر افراد جمع ہوں۔ اس کا مقصد خالص غیر سیاسی انداز میں امن کی تلاش ہو۔

اس ڈائیلاگ میں دونوں فرقوں کے لوگ کھلے دل کے ساتھ ایک دوسرے کے سامنے اپنی بات رکھیں۔ وہ کوشش کریں کہ باہمی نزاع کی صورت حال ختم ہو اور وہ مشترک بنیاد دریافت کی جائے جس کو اختیار کر کے دونوں فرقے اچھے پڑوسی کی طرح ایک ساتھ رہنے لگیں۔

اس قسم کا ڈائیلاگ اسلامی شریعت کے عین مطابق ہے۔ اسلام کی تاریخ میں حدیبیہ کا واقعہ اسی قسم کا ایک کامیاب ڈائیلاگ تھا۔ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت (۶۲۲ء) کے بعد قدیم عرب میں مسلمانوں اور غیر مسلموں کے تعلقات بہت خراب ہو گئے۔ کئی جنگیں اور جھڑپیں واقع ہوئیں۔ ایک دوسرے کے خلاف نفرت کی دیواریں کھڑی ہو گئیں۔

آخر کار پیغمبر اسلام ؐ نے ۶۲۸ء میں مکہ کے قریب حدیبیہ کے مقام پر تقریباً دو ہفتہ قیام کیا۔ یہاں آپ نے مکہ کے غیر مسلم سرداروں سے گفتگو کی۔ اور پھر ان کی اکثر شرطوں کو مانتے ہوئے

مسلمانوں اور غیر مسلموں کے درمیان ایک امن معاہدہ پر دستخط کیے جو کہ اسلام کی تاریخ میں معاہدۂ حدیبیہ کے نام سے مشہور ہے۔

یہ ڈائیلاگ اگر فی الواقع سنجیدگی اور انصاف کے ساتھ کیا جائے تو وہ ہندستان کی تاریخ میں ایک نئے باب کا اضافہ ہوگا۔ انڈیا کی تاریخ آج جہاں رکی ہوئی ہے وہ ہندو۔مسلم تعلقات کا مسئلہ ہے۔ اگر یہ مسئلہ ایک بار حل ہو جائے تو اس کے بعد دونوں فرقوں کے درمیان نارمل تعلقات قائم ہو جائیں گے۔ اور ایسا ہونے کے بعد کوئی بھی دوسری چیز انڈیا کی ترقی کو روکنے والی نہیں۔

ڈائیلاگ کی کامیابی اس پر منحصر ہوگی کہ دونوں فریق ڈائیلاگ کو مناظرہ نہ بنائیں۔ وہ اپنے اپنے فرقہ کے وکیل بن کر نہ بولیں بلکہ یہ سوچ کر بولیں کہ وسیع تر قومی مفاد کس چیز میں ہے، اور ملک کی مشترک بھلائی کا راستہ کیا ہے۔

دونوں فریق کو اپنے آپ سے یہ عہد کرنا ہوگا کہ وہ اشوز اور نان اشوز میں فرق کریں گے۔ وہ کسی معاملہ کو اپنے لیے وقار کا مسئلہ نہیں بنائیں گے۔ وہ کلیم اور کاونٹر کلیم کا طریقہ اختیار نہیں کریں گے۔ وہ جو بھی کہیں گے رزلٹ کو سامنے رکھ کر کہیں گے۔ ان کا انداز غیر جانب داری کا ہوگا نہ کہ طرفداری کا۔ وہ منوانے کے ساتھ ماننے کے لیے بھی تیار رہیں گے۔ وہ دوسرے سے لینا بھی چاہیں گے اور دوسرے کو دینا بھی۔

ڈائیلاگ کوئی حریفانہ میٹنگ نہیں، وہ برادرانہ میٹنگ ہے۔ اس کو ہار جیت کی نفسیات سے اوپر اٹھ کر انجام دیا جاتا ہے۔ اس کا مقصد معاملہ کو سلجھانا ہوتا ہے نہ کہ معاملہ کو الجھانا۔ ڈائیلاگ کے پیچھے مفاہمت کا جذبہ ہونا چاہیے نہ کہ مقابلہ کا جذبہ۔

ڈائیلاگ کا مطلب یہ ہے کہ اختلافی معاملہ کو ٹکراؤ کے بجائے بات چیت کے ذریعہ حل کیا جائے۔ اگر اس اسپرٹ کے ساتھ ڈائیلاگ شروع کیا جائے تو اس کی کامیابی یقینی ہے۔ ہمارے ملک کی ترقی کا دروازہ تقریباً آدھی صدی سے بند پڑا ہوا ہے۔ اور یہ ڈائیلاگ اس بند دروازہ کو یقیناً کھول سکتا ہے، بشرطیکہ اس کو سچی اسپرٹ کے ساتھ انجام دیا جائے۔

## نئے عہد کے دروازہ پر

۱۹۴۶ میں جب انڈیا کے بٹوارہ کا فیصلہ ہو گیا تو مہاتما گاندھی نے طے کیا کہ وہ پاکستان جائیں گے۔ یہ سفر ایک مشن کے لیے تھا۔ اور یہ مشن ان کے اپنے الفاظ میں ہندو۔ مسلم دشمنی (Hindu-Muslim antagonism) کو ختم کرنا تھا۔ اس وقت وہ ۷۷ سال کے ہو چکے تھے۔ انھیں کلکتہ سے نواکھلی جانا تھا جو ان کے لیے بے حد مشکل راستہ تھا۔ مگر وہ مشکلات سے بے پروا ہو کر نواکھلی گئے۔ وہاں انھوں نے اپنی یادداشت میں ۵ دسمبر ۱۹۴۶ کو یہ الفاظ تحریر کیے:

> My present mission is the most difficult and complicated one of my life... I am prepared for any eventuality. 'Do or Die' has to be put to the test here. 'Do' here means Hindus and Mussulmans should learn to live together in peace and amity. Otherwise, I should die in the attempt.
>
> (Louis Fischer, *The Life of Mahatama Gandhi*, p.449)

میرا موجودہ مشن بے حد مشکل مشن ہے۔ وہ میری زندگی کا سب سے زیادہ پیچیدہ مشن ہے۔ میں کسی بھی صورت حال کا سامنا کرنے کے لیے تیار ہوں۔ یہ میرے لیے 'کرو یا مرو' کا امتحان ہے۔ کرنے کا مطلب اس وقت یہ ہے کہ ہندو اور مسلمان کو یہ سیکھنا ہوگا کہ وہ امن اور دوستی کے ساتھ باہم مل کر رہیں۔ ورنہ میں اس کی کوشش میں اپنی جان دے دوں گا (صفحہ ۴۴۹)

مہاتما گاندھی نے اس معاملہ کو اتنی زیادہ اہمیت کیوں دی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ آزادی کے بعد یہی واحد چیز تھی جس پر ملک کے مستقبل کا انحصار تھا۔ ہندو اور مسلمان دونوں کو یا تو باہم مل کر ترقی کرنا تھا یا دونوں کو برباد ہو جانا تھا۔ بعد کو پیش آنے والے حالات نے مہاتما گاندھی کے اس نظریہ کی مکمل تصدیق کر دی ہے۔

انڈیا میں ہندو۔ مسلم مسئلہ اتنا زیادہ پیچیدہ کیوں بن گیا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ انڈیا کی آبادی میں ہندو ۸۰ فی صد ہیں اور مسلمان ۱۵ فی صد۔ بقیہ فرقے صرف ایک دو فی صد ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ مسلمان اس ملک میں نکسٹ ٹو مجارٹی (بعد از اکثریت) کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اور یہ عام سماجی اصول ہے کہ جہاں ایک گروہ مجارٹی میں ہو اور دوسرا گروہ نکسٹ ٹو مجارٹی کا درجہ

رکھتا ہو تو وہاں ایسے دو گروہوں کے درمیان حریفانہ کش مکش کی فضا قائم ہو جاتی ہے۔ دونوں کے درمیان مستقل طور پر فرضی یا حقیقی مسائل چھڑے رہتے ہیں۔

انڈیا میں ہندو اور مسلم مسئلہ کا اصل سبب یہی نزاکت ہے۔ ہندو یہاں مجارٹی میں ہیں اور مسلمان یہاں نکسٹ ٹو مجارٹی کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس طرح کی صورت حال میں یہ مسئلہ ہر سماج میں پایا جاتا ہے۔ اس کے نقصانات سے بچنے کی صورت صرف یہ ہے کہ اس کے بارہ میں لوگوں کو باشعور بنا دیا جائے۔ باشعور آدمی اپنی تعمیری سوچ کی بنا پر ان چیزوں سے اپنے آپ کو بچالیتا ہے جن سے بے شعور آدمی اپنے آپ کو بچا نہیں پاتا۔

## دو طرفہ معاملہ

۶ دسمبر ۱۹۹۲ کو اکثریتی فرقہ کے جن لوگوں نے اجودھیا کی بابری مسجد کے ڈھانچہ کو ڈھایا تھا وہ بطور خود سمجھ رہے تھے کہ یہ معاملہ ان کے لیے یک طرفہ معاملہ ہے۔ مگر اس کے بعد ۱۲ مارچ ۱۹۹۳ کو اقلیتی فرقہ کے کچھ ناراض افراد نے جب بمبئی میں تیرہ طاقتور بموں (High-tech bombs) کا بھیانک دھماکہ کر کے ملک کی اقتصادی راجدھانی کو ہلا دیا تو معلوم ہوا کہ یہ معاملہ دو طرفہ ہے۔ پہلا فرقہ اگر دوسرے فرقہ کو نقصان پہنچا سکتا ہے تو دوسرا فرقہ بھی نقصان پہنچانے کے معاملہ میں پہلے فرقہ سے کم نہیں۔ چنانچہ بمبئی کے بم دھماکوں (Bomb blasts) کے بعد آر ایس ایس کے انگریزی ہفت روزہ آرگنائزر (۲۸ مارچ ۱۹۹۳) نے اپنے پہلے صفحہ پر اس کی جو رپورٹ چھاپی ہے، اس کی سرخی بامعنی طور پر یہ قائم کی گئی ہے ——— ہم کتنے محفوظ ہیں:

How safe are we?

اس حقیقت کا اعتراف دوسرے بہت سے مبصرین نے بھی کیا ہے۔ مثال کے طور پر بزرگ صحافی مسٹر کلدیپ نائر (ریڈئنس ۴-۱۰ اپریل ۱۹۹۳) نے بمبئی کے حادثہ کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھا ہے کہ یہ واقعہ ایک چیتاونی ہے کہ اگر آبادی میں ۱۲ فی صد کی تعداد رکھنے والا گروہ تباہ کیا جا سکتا ہے تو ۸۲ فی صد کی تعداد رکھنے والے ہندو بھی نقصان سے محفوظ نہیں رہ سکتے:

It is a warning that if they, the 12 per cent of the population, are sought to be destroyed, the 82 per cent of the Hindus will not stay unhurt.

اس دنیا میں جمہوری طاقت اور تشدد کی طاقت کے درمیان لازمی طور پر کوئی برابری نہیں ہے۔ اکثریت اور اقلیت کے درمیان عددی تناسب کے اعتبار سے یقیناً فرق ہوتا ہے۔ مگر تخریب کاری کی صلاحیت کے اعتبار سے دونوں میں کوئی حقیقی فرق نہیں۔ ایک گروہ جتنی تخریب کاری کر سکتا ہے، دوسرا گروہ بھی یقینی طور پر اتنی ہی یا اس سے زیادہ تخریب کاری کر سکتا ہے۔ اس لیے اب آخری وقت آگیا ہے کہ اس معاملہ پر از سر نو غور کیا جائے اور اس کا کوئی قابل عمل حل تلاش کیا جائے، اس سے پہلے کہ بربادی کی وہ حد آجائے جس کے بعد تلافی کی کوئی صورت باقی نہ رہے۔

اولاً ۶ دسمبر اور اس کے بعد ۱۲ مارچ کے واقعہ کا سب سے بڑا سبق یہ ہے کہ اس ملک میں ہندو اور مسلمان کا مسئلہ دوگونہ نوعیت کا ایک مسئلہ ہے۔ نتیجہ کے اعتبار سے، وہ دونوں میں سے کسی کے لیے بھی یک طرفہ برتری کا مسئلہ نہیں۔

اس مسئلہ کی سنگینی یہ ہے کہ ہندو اپنی اکثریتی طاقت کی بنا پر مسلمان کے لیے ایک مستقل چیلنج ہے، مسلمان کے لیے ممکن نہیں کہ وہ ہندو سے اس کی یہ حیثیت چھین سکے۔ دوسری طرف مسلمان اپنی تمام تر عددی کمی کے باوجود، یہ صلاحیت رکھتا ہے کہ وہ ہندو کے لیے ازعاج (nuisance) پیدا کر سکے۔ اور ہندو بھی کسی حال میں مسلمان سے اس کی یہ حیثیت چھیننے پر قادر نہیں۔

اس طرح ہندو اور مسلمان دونوں یکساں طور پر ایک دوسرے کے لیے سامان تشویش (concern) بن گئے ہیں۔ حقیقت پسندی کا تقاضا ہے کہ دونوں ہی ٹھنڈے دل کے ساتھ اس معاملہ پر غور کریں اور دوطرفہ مفاد (mutual interest) کی خاطر اس کا کوئی مستقل حل نکالیں۔ ورنہ اگر یہی حالات باقی رہے تو دونوں اپنے آپ کو تباہ کر لیں گے۔ اس کے بعد دونوں میں سے کوئی بھی ترقی کی منزل تک پہنچنے والا نہیں۔

## ڈائیلاگ کی ضرورت

ان حالات میں میری تجویز ہے کہ یہاں ہندوؤں اور مسلمانوں کے نمائندہ افراد کے درمیان ایک موثر قسم کا ڈائیلاگ منعقد کیا جائے۔ اس کا مقصد یہ ہو کہ ہندو۔مسلم جھگڑے کو اس

لک سے ہمیشہ کے لیے ختم کر دیا جائے۔ اس ڈائیلاگ میں دونوں فرقوں کے نمائندہ افراد
مع ہوں اور پوری سنجیدگی کے ساتھ باہم تبادلۂ خیال کریں۔ وہ ہمدردی کے جذبہ کے تحت
یک دوسرے کے مسائل کو سمجھیں۔ اس ڈائیلاگ میں وہ اپنے فرقہ کے محدود مفاد سے زیادہ
یش کے عمومی مفاد کو اپنے سامنے رکھیں۔ وہ کھلے دل کے ساتھ ایک دوسرے سے بھائی بھائی کی
ند گفت گو کریں۔

ڈائیلاگ کا طریقہ یہ ہونا چاہیے کہ دونوں فریق حقیقت پسندی اور ملک کے وسیع تر
فاد کو سامنے رکھتے ہوئے گفتگو کا ایک ایجنڈا اختیار کریں۔ اس میں مشترک نوعیت کی بالکل ضروری
تیں درج ہوں۔ یہ ایجنڈا منصفانہ بھی ہو اور فائنل بھی۔ اس ایجنڈے کی بنیاد پر دونوں کے
رمیان سنجیدہ گفت گو ہو۔ اور پھر دو اور لو (Give and take) کے اصول پر تمام باہمی
زاعات کو ہمیشہ کے لیے ختم کر دیا جائے۔

تقریباً یقین کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ اس ڈائیلاگ کے لیے حالات پوری طرح سازگار
ہو چکے ہیں۔ حالات کی اسی سازگاری سے حوصلہ افزا تاثر لیتے ہوئے ہندستان ٹائمس
(۹ اپریل ۱۹۹۳) نے اپنے اڈیٹوریل میں اس کی موثر وکالت کی ہے۔ اس اڈیٹوریل کا عنوان
ہے —— تحمل کی ضرورت :

Need for restraint

اس سلسلہ میں جہاں تک مسلمانوں کا تعلق ہے، وہ پوری طرح ڈائیلاگ کے موڈ میں
نظر آتے ہیں۔ انھوں نے جزئی طور پر اس اسپرٹ کا مظاہرہ بھی کیا ہے جو ڈائیلاگ کو کامیابی
تک پہنچانے کے لیے ضروری ہے۔ مثال کے طور پر، بمبئی میں ہندو صاحبان کی یہ مانگ تھی
کہ ہندو محلوں میں واقع مساجد میں رات کے وقت لاوڈ اسپیکر پر اذان نہ دی جائے۔ یا جمعہ
کے دن سڑک کے اوپر نماز ادا نہ کی جائے۔ یہ بات سالہا سال سے چل رہی تھی مگر کوئی فیصلہ
نہیں ہو پاتا تھا۔ ۱۹۹۳ کے آغاز میں دونوں فرقوں کے لوگوں نے اس مسئلہ پر گفتگو کی اور
باہمی رضامندی سے ایک متفقہ فیصلہ کر لیا گیا۔

اس معاملہ میں جہاں تک ہندو صاحبان کا تعلق ہے، اپنے مذہب کے زیر اثر ان کا

مزاج عام طور پر روادار رہا ہے۔ تاہم بھارتیہ جنتا پارٹی کے عروج کے بعد ہندوؤں کے ایک طبقہ میں کسی قدر جارحانہ مزاج پیدا ہو گیا تھا جو کامیاب ڈائیلاگ کے راستہ میں رکاوٹ تھا۔ مگر ۶ دسمبر ۱۹۹۲ کے بعد سامنے آنے والے حالات نے انھیں اپنے رویہ پر نظر ثانی کے لیے مجبور کر دیا ہے۔ اب ان کے اندر بھی وہ حقیقت پسندی آگئی ہے جو ڈائیلاگ کی کامیابی کے لیے ہمیشہ ضروری ہوتی ہے۔ اپریل ۱۹۹۳ کے دوسرے ہفتہ میں بھارتیہ جنتا پارٹی کی نیشنل ایگزیکیٹو کی میٹنگ (کلکتہ) بھی اس معاملہ میں ایک حوصلہ افزا مثال ہے۔ کیوں کہ اس میٹنگ میں پارٹی کے اعلیٰ ذمہ داروں نے طے کیا ہے کہ وہ ٹکراؤ اور جارحیت کے طریقہ کو چھوڑ کر امن اور مفاہمت کے اصول پر اپنی تحریک چلائیں گے۔

## آخری چارۂ کار

اس ہندو۔مسلم ڈائیلاگ کو اس عزم کے ساتھ منعقد ہونا چاہیے کہ اس کو بہر حال نتیجہ خیز بنانا ہے۔ اس کو کسی بھی حال میں "نشستند و گفتند و برخاستند" کا مصداق نہیں ہونے دینا ہے، اور اگر عزم صحیح ہو تو ایسا ہونا کچھ بھی مشکل نہیں۔

اس ڈائیلاگ کا پہلا مطلوب نشانہ یہ ہے کہ اس کے ذریعہ سے دونوں فرقے ایک مشترک اتفاق نامہ تک پہنچ جائیں۔ اگر ایسا ہو تو بلاشبہ یہ پوری ہندستانی قوم کے لیے نہایت خوش قسمتی کی بات ہوگی، اور ہم سب کو اس کے حق میں خدا سے اسی کی دعا کرنا چاہیے۔

لیکن بالفرض اگر اس سے اس قسم کا مثبت نتیجہ برآمد نہ ہو، اور ڈائیلاگ کی کارروائی بتائے کہ دو طرفہ بنیاد پر اس مسئلہ کا حل نکلنے والا نہیں ہے۔ تو ایسی صورت میں آخری چارہ کار کے طور پر میں اپنے مسلم بھائیوں سے کہوں گا کہ وہ اپنے پیغمبر کے اسوہ پر عمل کرتے ہوئے اس کے لیے تیار ہو جائیں کہ وہ یک طرفہ بنیاد پر اس مسئلہ کو ختم کر دیں گے تاکہ ملک میں امن و امان قائم ہو، اور اس خطۂ ارض میں بسنے والے تمام لوگ معتدل حالات میں زندگی گزارنے کا موقع پا سکیں۔

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم نے تیرہ سالہ دعوتی عمل کے بعد مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی۔ مگر اس ہجرت کے بعد بھی ایسا نہ ہو سکا کہ دونوں فریق کے درمیان جھگڑا ختم ہو جائے اور اہل عرب

و پُرامن زندگی کے مواقع حاصل ہوجائیں۔ حتیٰ کہ معاملات اس نوبت کو پہنچ گئے کہ بالکل ظاہر ہوگیا کہ یہ نزاع دوطرفہ بنیاد پر ختم ہونے والی نہیں ہے۔ اس وقت پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم نے حریف طبقہ کی تمام شرطوں کو مانتے ہوئے یک طرفہ بنیاد پر اس نزاع کا خاتمہ کردیا۔ ختم نزاع کا یہی وہ عمل ہے جس کو اسلام کی تاریخ میں صلح حدیبیہ کہا جاتا ہے۔

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم نے صلح حدیبیہ کے وقت اعلان کیا تھا کہ قریش (فریق مخالف) آج مجھ سے جس چیز کے لیے بھی کہیں گے جس میں کہ قرابت داری پائی جاتی ہو تو وہ چیز ضرور میں انھیں دوں گا (لاتدعونی قریش الیوم الی خطة یسألوننی فیها صلة الرحم الا اعطیتهم ایاها) سیرۃ ابن ہشام ۳/۳۵۸

میرا مشورہ ہوگا کہ ایسی صورت میں مسلمان اس اسوۂ رسول کی اسپرٹ پر عمل کرتے ہوئے برادران وطن سے یہ کہہ دیں کہ ملک میں شانتی لانے کی خاطر ہم ہر اس شرط کو ماننے کے لیے تیار ہیں جس سے انڈیا کا وقار اور اس کی اعلیٰ روایتیں باقی رہتی ہوں، جو دیش کی مجموعی ترقی کا راستہ کھولنے والا ہو۔

مسلمان بھائیوں کے اطمینان کے لیے مزید میں کہوں گا کہ اس طرح کا تصفیہ ہمیشہ وقتی ہوتا ہے، وہ کبھی بھی مستقل یا ابدی نہیں ہوتا۔ مسلمان اگر اس معاملہ میں یک طرفہ ایڈجسٹمنٹ پر راضی ہوجائیں تو وقتی طور پر بظاہر یہ ان کے لیے کھونے کا واقعہ دکھائی دے گا۔ مگر عین ممکن ہے کہ مستقبل کے لحاظ سے وہ ان کے لیے نئی، زیادہ بڑی کامیابی کا دروازہ کھولنے کے ہم معنی بن جائے۔

## دو مثالیں

اس کی عملی مثالیں قریب کی تاریخ میں دیکھی جاسکتی ہیں۔ دوسری عالمی جنگ کے بعد امریکہ (اور اس کے حلیفوں) نے جرمنی کو مختلف حصوں میں تقسیم کرکے اس کو ٹکڑے ٹکڑے کردیا۔ اسی طرح امریکہ کی فوجیں جاپان کی سرزمین پر اتر گئیں۔ اور جنرل میکارتھر نے جاپانی قوم کے لیے ایک نیا دستور تیار کیا جس میں یہ لکھا ہوا تھا کہ جاپان آئندہ کبھی بھی اور کسی اعتبار سے بھی فوجی طاقت بننے کی کوشش نہیں کرے گا۔ (10/87)

جرمنی اور جاپان کے مدبروں نے محسوس کیا کہ اب ان کے لیے دو میں سے ایک انتخاب ہے۔ یا تو وہ امریکہ اور اس کے حلیفوں سے جنگ جاری رکھیں اور اس کے نتیجہ میں بدستور تباہ ہوتے رہیں۔ یا یک طرفہ طور پر وہ فریق ثانی کی شرطوں کو مان لیں۔ انھوں نے پہلے انتخاب کو چھوڑ کر دوسرے انتخاب کو لے لیا۔

یہ بظاہر یک طرفہ ایڈجسٹمنٹ تھا۔ مگر اس کا نتیجہ اتنا بڑا نکلا کہ چالیس سال کے اندر تاریخ بدل گئی۔ جرمنی ہمیشہ سے زیادہ طاقت ور ہو کر دوبارہ متحد ہو گیا۔ اسی طرح جاپان بھی پہلے سے زیادہ ترقی یافتہ ہو کر اس حالت میں آگیا کہ وہ خود امریکہ کو دفاعی پوزیشن میں ڈال دے۔

یک طرفہ ایڈجسٹمنٹ کوئی ہار کا معاملہ نہیں۔ قرآن (الفتح ۱) کے مطابق، وہ عین جیت کا معاملہ ہے۔ یک طرفہ ایڈجسٹمنٹ اپنے پہلے روز ہی فریق ثانی کے اوپر اخلاقی فتح ہے۔ اور اگر مزید دانش مندی کا ثبوت دیا جائے تو بعد کے مرحلہ میں مادی فتح بھی۔

یہاں ایک اضافہ بہت سبق آموز اور بہت بامعنی ہے۔ آر ایس ایس کے ہفتہ وار انگریزی میگزین آرگنائزر (دہلی) نے اپنے شمارہ ۲۵ اپریل ۱۹۹۲ میں ایک مفصل مضمون شائع کیا ہے۔ راقم الحروف کی تجویز ہندو۔ مسلم ڈائیلاگ کے بارہ میں ہے۔ تجویز کے تعارف اور تبصرہ کے بعد آخر میں اس نے کسی قدر طنزیہ انداز میں لکھا ہے :

Thus a Muslim leader, however well-meaning and well-intentioned in quest of peace, must search for a precedent in Hadis for talks with the non-Muslims. But then everybody knows the fate of Hudaibia agreements which proved only a convenient truce to bale them out of a difficult situation, for a total conquest of Mecca ultimately (p.14).

انڈیا آج ایک نئے عہد کے دروازہ پر کھڑا ہے۔ آج اہل ملک کو، خاص طور پر ہندوؤں اور مسلمانوں کو، ایک نیا تاریخی فیصلہ کرنا ہے۔ اگر دونوں یہ تاریخی فیصلہ لینے میں کامیاب رہے تو دیش کامیاب ہو گا۔ اور اگر دونوں یہ تاریخی فیصلہ لینے میں ناکام ہو گئے تو اس کے بعد دیش کے لیے تباہی اور بربادی کے سوا کوئی اور مستقبل نہیں۔

## قیادت کا خلا

قومی پریس میں آج کل مسلسل ایسے مضامین اور ایسی رپورٹیں چھپ رہی ہیں جن میں ملک کے مستقبل کے بارہ میں سخت تشویش کا اظہار ہوتا ہے۔ ہندستان ٹائمس (۱۲ اپریل ۱۹۹۳) میں مسٹر ایس ایس گل کا ایک آرٹیکل چھپا ہے، اس کا عنوان بمبئی کے بعد (Beyond Bombay) ہے۔ مضمون نگار نے ملک کی موجودہ ابتری کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے:

> In modern times India has never before faced such a threat to its integrity and its very existence as a nation state. And we have never been so ill-equipped to face this challenge. The maladies are known, the remedies are known, but the physician is missing.

عہد حاضر میں انڈیا کو اپنے استحکام اور قومی ریاست کی حیثیت سے اپنے وجود کے لیے کبھی ایسا خطرہ پیش نہیں آیا تھا۔ اور ہم اس چیلنج کا سامنے کرنے کے لیے کبھی اتنے بے مایہ نہ تھے۔ مصیبتیں معلوم ہیں، ان کا علاج بھی معلوم ہے، مگر ڈاکٹر موجود نہیں (صفحہ ۱۳)

یہ قیادت کے خلا کا مسئلہ ہے، مسلمان اس خلا کو پُر کر سکتے ہیں۔ مگر اس طرح نہیں کہ وہ کسی شاعرانہ کلام کے حوالے سے اپنے کو محتسب کائنات ثابت کریں۔ یا یہ اعلان کریں کہ ہم خیر الامم ہیں، اس لیے ہمیں ساری دنیا پر حکمرانی کا حق حاصل ہے۔

قرآن میں بتایا گیا ہے کہ قیادت صبر کی قیمت پر ملتی ہے (وجعلنا منهم ائمة يهدون بامرنا لما صبروا) اس وقت جو صبر درکار وہ یہ کہ مسلمان ماضی کی تلخیوں کو بھلائیں۔ برادران وطن کی زیادتیوں پر مشتعل ہونا ترک کریں۔ وہ مانگنے کے بجائے دینے والے بنیں۔ وہ ملی وقار کو اشو بنانے کے بجائے انسانی خدمت کو اشو بنائیں۔ وہ تمام نزاعات کو یک طرفہ بنیاد پر ختم کرنے کے لیے راضی ہو جائیں۔ وہ دوسری قوموں کے حریف بننے کے بجائے ان کے خیر خواہ بن جائیں۔ وہ اپنی تصویر یہ بنائیں کہ وہ حقوق کے لیے اٹھنے والے لوگ نہیں ہیں بلکہ ذمہ داریوں کو پورا کرنے والے لوگ ہیں۔

یہی صبر قیادت کی لازمی شرط ہے۔ مسلمان اگر اس شرط کو پورا کر دیں تو قیادت ان کی طرف اس طرح دوڑ کر آئے گی جس طرح ڈھلوان کی طرف سیلاب کا پانی۔

# حج اسپرٹ

۱۹۸۲ میں میں نے حج کا فریضہ ادا کیا تھا۔ جن دنوں میں مکہ میں تھا، میری ملاقات کچھ عرب نوجوانوں سے ہوئی۔ ان نوجوانوں کا تعلق ایک خاص جماعت سے تھا جو کہ اسلامی انقلاب کی حامی ہے۔ اور مختلف مسلم ملکوں میں پر تشدد تحریک چلا رہی ہے۔ یہ نوجوان تعلیم یافتہ حاجیوں کے درمیان خفیہ طور پر کچھ عربی لٹریچر تقسیم کر رہے تھے۔ مجھے بھی انھوں نے اپنا ایک سٹ دیا۔ میں نے اس کو پڑھا تو معلوم ہوا کہ اس میں مسلح اسلامی انقلاب کی تبلیغ کی گئی تھی۔

اس قسم کے پروپگنڈے کا سلسلہ آج بھی مزید اضافہ کے ساتھ جاری ہے۔ غور کیجئے کہ ایسا کیوں ہے۔ حرم کا علاقہ وہ علاقہ ہے جہاں انسان کی جان لینا تو درکنار، جانوروں تک کو مارنا جائز نہیں۔ پھر ایسے محترم مقام پر کیوں ایسا لٹریچر پھیلایا جاتا ہے جو تشدد کے فلسفہ پر مبنی ہو، جس میں کچھ لوگوں کو دشمن اسلام کا لقب دے کر انھیں مارنے اور ہلاک کرنے پر ابھارا گیا ہو۔

قرآن میں مکہ کو بلد آمن (ابراہیم ۲۵) کہا گیا ہے، یعنی امن کا شہر۔ مکہ کی مقدس مسجد کو حرم آمن (العنکبوت ۶۷) اور بیت امن (البقرہ ۲۵) بتایا گیا ہے، یعنی امن کا گھر، امن وسلامتی کا مرکز۔ یہ امن وسلامتی حرم کی نہایت ابھری ہوئی حیثیت ہے۔ اس لیے حاجیوں کے اوپر سب سے زیادہ نمایاں اثر بھی اسی کا ہونا چاہیے۔ مگر عملی صورت حال اس کے برعکس ہے۔

آج حاجیوں کی تعداد ہمیشہ سے زیادہ ہوتی ہے۔ ساری دنیا سے ہر سال تقریباً تین ملین مسلمان حج کی ادائیگی کے لیے مکہ پہنچتے ہیں۔ مگر عین اس وقت سارے مسلم علاقوں میں پر تشدد تحریکیں جاری ہیں۔ حج کے اضافہ نے تشدد کے واقعات کو کم نہیں کیا۔ حاجیوں نے ابھی تک اپنے حج سے امن وسلامتی کا سبق نہیں لیا۔ حاجیوں کا قافلہ ہر سال اس لیے حرم مکہ جاتا ہے کہ وہ وہاں سے واپس آکر اس کی توسیع بنے، وہ ساری دنیا میں حرم کی خصوصیاتِ امن کو پھیلا دے۔ مگر فیوض حرم کی یہ توسیع ابھی تک ممکن نہ ہو سکی۔

اس کا سبب شاید یہ ہے کہ لوگ حج کی حقیقت کو بھول گئے ہیں۔ آج کے لوگ حج کی صورت سے واقف ہیں۔ مگر وہ حج کی اسپرٹ سے واقف نہیں۔ حج کے مقام کو جب قرآن

میں امن وسلامتی کا مقام کہا گیا ہے تو اسی سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ حج کی اسپرٹ کیا ہے۔ حج کی اسپرٹ وہ اعلیٰ روحانیت ہے جو تمام بنی آدم کو ایک ہی انسانی روپ میں دیکھنے لگے۔

حج کی اسپرٹ امن ہے، جنگ نہیں۔ حج کی اسپرٹ محبت ہے، نفرت نہیں۔ حج کی اسپرٹ نرمی ہے، تشدد نہیں۔ حج کی اسپرٹ رحمت ہے، زحمت نہیں۔ مگر عجیب بات ہے کہ حج کی یہی خصوصیت آج مسلمانوں میں کہیں دکھائی نہیں دیتی۔ حج کی یہ خصوصیت کہیں بھی موجودہ مسلمانوں کی قومی پالیسی کا جزء نہ بن سکی۔

لوگ حج کی ظاہری شکل کو دہرا کر سمجھتے ہیں کہ انھوں نے حج کر لیا۔ حالانکہ حقیقی حج اس شخص کا ہے جو حج کو اس کی مثبت روح کے ساتھ ادا کرے۔ آج مکہ میں ہمیشہ سے زیادہ حاجیوں کی بھیڑ ہوتی ہے۔ اسی کے ساتھ مسلمان ساری دنیا میں اپنے مفروضہ دشمنوں کے خلاف لڑائی چھیڑے ہوئے ہیں۔ یہ دونوں باتیں ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ اگر مسلمان سچی اسپرٹ کے ساتھ حج کر کے لوٹیں تو اچانک ساری دنیا میں امن کی فضا قائم ہو جائے۔ اس کے بعد مسلمان نہ صرف خود تشدد کرنا یا تشدد کی بات بولنا چھوڑ دیں، بلکہ وہ تمام لوگوں کے سامنے امن اور سلامتی کے مبلغ بن جائیں۔

آج ضرورت ہے کہ بیت حرم میں جانا مسلمان کے لیے بیت امن میں جانا بن جائے۔ وہاں جمع ہو کر تمام مسلمان توبہ و استغفار کریں۔ وہ ہر قسم کے تشدد کو چھوڑنے کا عہد کریں، خواہ وہ تشدد اسلام کے نام پر ہو یا کسی اور نام پر۔ حج کی عبادت سے وہ یہ عزم لے کر لوٹیں کہ وہ تشدد کے ہر طریقہ کو یک طرفہ فیصلہ کے تحت ختم کر دیں گے۔ وہ ساری دنیا کے لیے امتِ رحمت بن جائیں گے جس طرح ان کا نبی ساری دنیا کے لیے نبیِ رحمت بنا ہوا تھا۔

آج کی دنیا جنگ اور تشدد سے آخری حد تک اکتا چکی ہے۔ آج کی دنیا کو "مصلحانہ جنگ" سے بھی اتنی ہی نفرت ہے جتنی مفسدانہ جنگ سے۔ آج دنیا کو ایسے مذہب کی تلاش ہے جو اس کو تشدد کی آگ سے نکالے اور اس کو امن کی ٹھنڈک عطا کرے۔ حج ایسے ہی داعیانِ امن کی تربیت ہے۔ حقیقی حاجی وہ ہے جو امن کی تربیت سے فیض یاب ہو کر وہاں سے لوٹے۔ جس کے لیے حج تربیت گاہِ امن میں جانے کے ہم معنی بن جائے۔ یہی لوگ دوبارہ انسانیت کے اوپر رحمتِ خداوندی کا دروازہ کھولیں گے، وہ دروازہ جو صدیوں سے ان کے اوپر بند پڑا ہوا ہے۔

